





جلد: ۲۴ —— شمارہ: ۲۱-۲۲
۹، ۲ فروری ۷۹ء ۔ ۴، ۱۱ ربیع الاول ۹۹ھ

اس شمارے میں



رئیس الادارہ
پیرِ طریقت حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہ

مدیر منتظم: میاں محمد اجمل قادری
مدیر: سعید الرحمٰن علوی
مدیر معاون: صالح محمد حضروی

بدل اشتراک: سالانہ ۶۰/۰ روپے، ششماہی ۳۰/۰ روپے
سہ ماہی ۱۵/۰ روپے - فی پرچہ ۵۰/۱ روپیہ

# ربِّ محمدؐ کی غصہ میں ڈوبی ہوئی نگاہ سے بچو!

سرورِ کائنات، رحمتِ دو عالم، جانِ دو عالم، قائدِ انسانیت حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و اصحابہ وسلم کا یومِ پیدائش جوں جوں قریب آ رہا ہے سرکاری و غیر سرکاری طور پر تقریبات کے اعلان کا سلسلہ وسیع ہوتا چلا جا رہا ہے۔ یہاں تک اعلان ہو چکا ہے کہ جلوس کے شرکاء پر جہازوں کے ذریعہ پھول کی پتیاں نچھاور کی جائیں گی۔ اور لاہور میونسپل کارپوریشن کے ملازمین شرکاء پر عرق گلاب کا سپرے کریں گے الغرض ایک سے بڑھ کر ایک "غلامانِ محمدؐ" میں اپنا نام لکھوانے اور اپنی تشہیر میں مصروف ہے۔

لیکن جو کچھ کرنے کا اعلان ہو رہا ہے کیا وہ واقعی اسلام ہے؟ اور کیا اس سے محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی غلامی اور آپؐ سے عقیدت و محبت کا حق ادا ہو جائے گا؟ اور کیا اس طرح ہم اپنے مسائل پر قابو پا لیں گے؟ ہمارا خیال یہ ہے کہ یہ سب کچھ کرنے والے کچھ حاصل نہیں کر پائیں گے بلکہ کچھ کھونے کا امکان ضرور ہے۔

اللہ کے پیغمبر اعظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ و اصحابہ وسلم اپنے تاریخی خطبہ حج میں جو باتیں ارشاد فرمائی تھیں ان میں فرمایا تھا کہ:-

"میں اللہ کی کتاب اور اپنا طریقہ (سنت) تمہارے لیے چھوڑ کر جا رہا ہوں ان کی پیروی سے تم گمراہی سے محفوظ رہو گے"

مادرِ گیتی کے چپہ چپہ پر قرآنی مکاتب و مدارس موجود ہیں، علماء و صلحاء موجود ہیں، اربابِ دین و دانش موجود ہیں، علماء متقدمین و متاخرین کے ہزاروں تفسیری مجموعے، حدیثی ذخیرے اور

ان کی شرحیں موجود ہیں، اہل اللہ اور اساطین امت کی مختلف موضوعات پر بے پناہ کتابیں ہیں۔ لیکن ہم اپنی ناقص معلومات کی بناء پر یہ کہنا اپنا فرض سمجھتے ہیں کہ جو ہو رہا ہے اور جو کرنے کا اعلان کیا جا رہا ہے اس سلسلہ میں کرنے والے کوئی سند پیش نہیں کر سکتے۔

کس قدر مقام تاسّف ہے کہ وطنِ عزیز کو معرضِ وجود میں آئے ہوئے ۲۲ سال ہونے کو ہیں وہ مقصد عزیز و جلیل جو اس ملک کی بنا کا باعث تھا اور جس کے لیے مسلم اکثریتی صوبوں کو چھوڑ اقلیتی صوبوں تک کے مسلمانوں نے بے پناہ جوش و خروش کا مظاہرہ کیا اور اپنا ووٹ پاکستان کے حق میں استعمال کیا ان سب کو بھلا کر ہمارے حکمرانوں نے بدعات و خرافات کی بڑھ چڑھ کر سرپرستی کی۔ اس قسم کے کاموں اور کام کرنے والوں کی حوصلہ افزائی کی۔ لیکن اگر نہ کیا تو صحیح اسلام کا نفاذ نہ کیا، اسلامی معاشرت کا نہ سوچا، اسلامی اقتصاد و معاش کی فکر نہ کی اور اسلامی نظامِ تعلیم کی پرواہ نہ کی کس قدر ستم ظریفی ہے کہ آج ہمارا تاجر طبقہ اپنی تمام عمارت کو سود پر استوار کئے ہوئے ہے اور دوسری طرح تجارتی معاملات میں ہر وہ حرکت کی جاتی ہے جو قرآن و سنت کے منافی ہے۔ لیکن میلاد النبیؐ اور دوسرے مخصوص ایام میں "چراغاں" کر کے سمجھ لیا جاتا ہے کہ حق ادا ہو گیا۔ یہ قوم آج تک عدل عمرانی سے محروم ہے کبھی اس کے حکمران مسجد کی چٹائیوں پر لیٹتے تھے آج اس کے حکمران بیوک اور مزدا کاروں میں دوڑتے ہیں، ان کے کمروں کے پردے ریشم و دیبا کے ہوتے ہیں ان کے گھروں کی سجاوٹ و آرائش کے لیے غیر ملکی سامان درآمد کیا جاتا ہے اور کروڑوں روپیہ اس قسم کی عیاشیوں پر خرچ ہو جاتا ہے جبکہ ملک کی بہت بڑی آبادی مفلوک الحال ہے اور غربت و افلاس کے ماحول میں وقت گذار رہی ہے۔ حکومت اور معاشرہ آج تک اپنی ضرورتوں کے مطابق تعلیم گاہوں کا انتظام نہ کر سکا ہر سال لا تعداد طلبہ میڈیکل اور دوسرے کالجوں میں داخلہ سے محروم رہ جاتے ہیں لیکن یہ بد اندیش قوم کروڑوں روپیہ محمدؐ کریم علیہ السلام کی ولادت کے جشن پر خرچ کر دیتی ہے لاکھوں روپیہ السید علی ہجویری اور شیخ فرید پاکپتنی قدس سرھما جیسے حضرات کے مزارات کے غسل پر برباد کر دیتی ہے۔

ہم نے گذشتہ صحبت میں ہی عرض کیا تھا کہ حکومت کا کام عوام کو اپنے پیچھے چلانا ہے نہ کہ عوام کے پیچھے چلنا۔ لیکن یہاں حالت یہ ہے کہ عوام کو خوش رکھنے کی فکر کی جاتی ہے اور یہ نہیں سوچا جاتا کہ یہ بے چارے تو حقائق سے واقف نہیں تعلیم و تربیت سے محروم ہیں اور انہیں دین و دانش سے محروم اور ننگِ اسلام و انسانیت "مذہبی رہنماؤں" نے خوش عقیدگی کے چکر میں پھنسا رکھا ہے۔ اس لیے ان کو سمجھا بجھا کر حقیقت کی طرف رجوع کی دعوت دینی چاہیئے نہ کہ ان حرکات میں اضافہ کر کے ان کو مزید کھل کھیلنے کا موقع فراہم کرنا چاہیئے۔

ہم لگی لپٹی رکھے بغیر یہ کہنا چاہتے ہیں کہ جس طرح آج اسلام اور اسلامی قدروں کو بازیچۂ اطفال بنایا جا رہا ہے اور مختلف النوع جشن، میلے اور عرس کر کر کے قوم کے اجتماعی اخلاق کو تباہ کیا جا رہا ہے اس کا نتیجہ سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہوگا کہ ہم لوگ ان اعلیٰ

(باقی ۱۴ پر)

ضبط و ترتیب: علوی

# اولیاء اللہ نے کیا کہا؟ اور ہم کیا کر رہے ہیں؟

○ جانشین شیخ التفسیر حضرۃ مولانا عبید اللہ انور مدظلہم ○

بعد از خطبہ مسنونہ :۔

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم : بسم اللہ الرحمٰن الرحیم :

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ ...... ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ۔ صدق اللہ العظیم (یونس ۶۲ تا ۶۴)

ترجمہ: خبردار! بے شک جو اللہ کے دوست ہیں نہ ان پر ڈر ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ جو لوگ ایمان لائے اور ڈرتے رہے۔ ان کے لیے دنیا کی زندگی اور آخرت میں خوشخبری ہے۔ اللہ کی باتوں میں تبدیلی نہیں ہوتی۔ یہی بڑی کامیابی ہے۔

(حضرت الامام لاہوری قدس سرہٗ)

سورۃ یونس (علیٰ نبینا علیہ الصلوٰۃ والتسلیم) کی آیات اور ان کا ترجمہ حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کے الفاظ میں آپ کے سامنے نقل کیا۔ ان آیات کے تحت حضرت لاہوری قدس سرہ فرماتے ہیں :۔

(۶۲) جو لوگ اللہ تعالیٰ کی دوستی کا حق ادا کرنے والے ہیں وہ اس کے دربار میں ہر خطرہ سے محفوظ ہوں گے

(۶۳) دوستی کا حق ادا کرنے والے یہ لوگ ہیں (یعنی صاحب ایمان و تقویٰ)

(۶۴) ایسے لوگ دنیا میں ہوں یا آخرت میں دونوں جگہ ان کے لیے مبارک ہے اللہ تعالیٰ کا یہ قطعی فیصلہ ہے۔

(ص ۳۴۳)

مولانا شبیر احمد عثمانی قدس سرہٗ نے اپنے فاضلانہ قلم سے جو حواشی تحریر فرمائے ان میں آپ ارشاد فرماتے ہیں :

ابن کثیر رحمہ اللہ تعالیٰ نے روایات حدیثیہ کی بناء پر اس کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ اولیاء اللہ (خدا کے دوستوں) کو آخرت میں اہوال محشر کا کوئی خوف نہیں ہوگا اور نہ دنیا کے چھوٹ جانے پر غمگین ہوں گے۔ بعض مفسرین نے آپ کو کچھ عام رکھا ہے یعنی ان پر اندیشہ ناک حوادث کا وقوع نہ دنیا میں ہوگا نہ آخرت میں ۔ ۔ ۔ ۔ یہ اولیاء اللہ کی تعریف فرمائی یعنی مومن متقی خدا کا ولی ہوتا ہے پہلے کئی مواقع پر معلوم ہو چکا ہے کہ ایمان و تقوےٰ کے بہت سے مدارج ہیں پس جس درجہ کا ایمان و تقویٰ کسی درجہ میں موجود ہوگا۔ اسی درجہ میں ولایت کا ایک

حصہ اس کے لیے ثابت ہوگا ۔ ۔ ۔

عرف میں ولی اس کو کہا جاتا ہے جس میں ایک خاص اور ممتاز درجہ ایمان و تقویٰ کا پایا جاتا ہو۔ احادیث میں کچھ علامات و آثار اس ولایت کے ذکر کیے گئے ہیں۔ مثلاً ان کو دیکھنے سے خدا یاد آنے لگے یا مخلوقِ خدا سے ان کو بے لوث محبت ہو ۔ ۔ ۔ ان کے لیے دنیا میں کئی طرح کی بشارتیں ہیں۔ مثلاً حق تعالیٰ نے انبیاء کی زبانی جو لاخوف علیہم وغیرہ کی بشارت دی ہے یا فرشتے موت کے قریب ان کو کہتے ہیں ابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون ۔ ۔ ۔ یا کثرت سے سچّے اور مبارک خواب انہیں نظر آتے ہیں یا اُن کی نسبت دوسرے بندگانِ خدا کو دکھائی دیتے ہیں ۔ ۔ ۔ یا ان کے معاملات میں خدا کی طرف سے خاص قسم کی تائید و امداد ہوتی ہے یا خواص اور کبھی خواص سے گذر کر عوام میں بھی ان کو مقبولیت حاصل ہوتی ہے اور لوگ ان کی مدح و ثنا اور ذکرِ خیر کرتے ہیں۔ یہ سب چیزیں دنیوی بشارت کے تحت میں درجہ بدرجہ آسکتی ہیں ۔ ۔ ۔ رہی بشارت اخروی وہ خود قرآن میں منصوص ہے بشرٰکم الیوم جنّٰت تجری من تحتہا الانہار۔ اور حدیث میں بھی یہی تفسیر منقول ہے۔ (عثمانی ۲۷۸-۲۷۹)

## خدا کے دوست

قرآن کریم کی آیات ان کا ترجمہ اور اللہ کے دو مقبول بندوں کے تشریحی نوٹ آپ نے سماعت فرما لیے۔ جن سے "خدا کے دوستوں" کی قدر و منزلت اور ان کی معرفت و پہچان کا صحیح اندازہ ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی معرفت و پہچان کے لیے دو لفظ ارشاد فرمائے ایمان اور تقویٰ، اور یہ الفاظ قرآن میں جگہ جگہ موجود ہیں۔ ایمان کا مطلب یقین ہے اور اس سے مراد ان حقائق کا تسلیم کرنا ہے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی آخر الزمان صلی اللہ تعالیٰ علیہ و اصحابہ وسلم کی وساطت سے ہمیں عطا فرمائے۔ قطع نظر اس کے کہ وہ حقائق ہمیں نظر آئیں یا نہ آئیں اور ہم ان کی حقیقت کو پا سکیں یا نہ پا سکیں۔ سورۂ بقرہ کی ابتدا میں اہل ایمان و تقویٰ کی جن خصوصیات کا ذکر ہے وہاں "ایمان بالغیب" کی طرف توجہ دلائی گئی ہے جس کا یہی مطلب ہے کہ ہمارا کام ماننا ہے۔ اس ادھیڑ بن میں نہیں پڑنا کہ وہ نظر آتی ہے یا نہیں اور تقویٰ کا آسان لفظوں میں مفہوم یہ ہے کہ شاہراہِ حیات پر اس انداز سے سفر کرنا کہ انسانی جسم و روح اللہ تعالیٰ کی نافرمانی سے آلودہ نہ ہوں بلکہ انسانی زندگی ہزار رکاوٹوں کے باوجود مالک الملک کے بتلائے ہوئے اصولوں کے مطابق گذرے کسی عارف نے کتنی اچھی بات کہی کہ ؎

درمیانِ قعرِ دریا تختہ بندم کردہ
بازمی گوید کہ دامن تر مکن ہشیار باش

یعنی بیچ دریا کھڑا کر کے دامن کو تر آلودگی سے بچانے کی تلقین کرنا کمال ہے۔ اسی طرح اس کارگہ حیات میں جب انسان آتا ہے تو نفس و شیطان کے پھندے اس کے ساتھ ساتھ ہوتے ہیں اور شیطان جو روزِ اوّل سے انسان کا

کھلا دشمن ہے وہ اسے فریب میں مبتلا کرتا ہے اوساوس کا شکار کرتا ہے اور اس پیرزال یعنی دنیا کی فسوں کاری کو عجیب و غریب انداز سے انسان کے جسم و جاں میں اتارنے کی کوشش کرتا ہے لیکن مرد کامل و دانا جو قرآن کے الفاظ میں اشدّ حبًّا للّٰہ، سب سے زیادہ خدا سے محبت کرنے والا ہوتا ہے وہ غرور نفس و شیطان کی پروا کئے بغیر توفیق الٰہی سے صراط مستقیم پر رواں دواں رہتا ہے تو وہ اللہ کی محبت کا مورد بن جاتا ہے۔

## اولیائے امّت کا کردار

اس قسم کے اعاظم رجال اور بندگانِ عشق و معرفتِ الٰہی کا معاملہ یہ ہوتا ہے کہ ان کی زبانیں خدا کی یاد سے تر اور ان کے دل معرفتِ الٰہی کی جلوہ گاہ ہوتے ہیں وہ اپنے اعضاء و جوارح کو ہر دم خدا کی نافرمانی سے بچاتے ہیں اور اگر کبھی بشری تقاضوں کے پیشِ نظر ایسا ہو جاتا ہے تو خوفِ خدا کی وجہ سے رو رو کر اپنے آپ کو بے حال بنا لیتے ہیں۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی ایک مرتبہ فجر کی نماز کی تکبیر تحریمہ رہ گئی تو اتنا روئے کہ ہر دیکھنے والے کو رحم آنے لگا۔

حضرت ماعز اسلمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے گناہ سرزد ہوا تو دیوانہ وار بارگاہِ نبوّت میں تشریف لائے اور کھلے بندوں اقرار جرم کرکے ملتجی ہوئے کہ یا رسول اللہ! مجھے پاک کر دیجئے اور بعد از تحقیق احوال جب آپؐ نے ان پر حد جاری کی تو ان کے خون کے قطرات کسی دوسرے مسلمان پر پڑ گئے جس نے ذرا ہلکی بات کہہ دی —— تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و اصحابہ وسلم نے فرمایا کہ ایسا مت کہو۔ اس نے جو توبہ کی اسے مدینہ کی پوری آبادی پر تقسیم کر دیا جائے تو سب کی بخشش ہو جائے (اوکما قال)

الغرض یہ اربابِ بصیرت و معرفت ہر حال اور ہر گھڑی خدا سے ڈرتے اور اس کے احکام کے مطابق زندگی گذارتے ہیں اور اپنی عمر کے محدود لمحات کو اللہ کی امانت سمجھ کر اسی کی منشا میں گذر بسر کر دیتے ہیں اور کبھی کبھار نعمت ایزدی کا شکریہ ادا کرتے ہوئے جب ان پر وجد و حال کی کیفیت طاری ہوتی ہے تو کہہ اٹھتے ہیں کہ: ع

شادم از زندگی خویش کہ کارے کردم

## برِصغیر اور اولیاء ربانی

خود اس برصغیر کا وسیع و عریض خطہ جس میں آج بیس کروڑ کے لگ بھگ مسلمان آباد ہیں اس میں اسلام کا نور انہی اولیاء ربانیین کے دم قدم سے پھیلا۔ تیغ آزما اور مجاہدین اسلام کی جد و جہد کا انکار نہیں انہوں نے یقیناً جان ہتھیلی پر رکھ کر اعلاء کلمۃ الحق کے لیے بڑی قربانی دی لیکن یہاں اسلام کی اشاعت و تبلیغ کا کام دراصل جس طبقہ نے کیا وہ یہی لوگ تھے۔ خواجہ معین الدین اجمیریؒ نے راجپوتانہ کے علاقے میں مشعل اسلام کو روشن کیا حضرت سید علی ہجویری قدس سرہٗ نے لاہور میں اپنا مسکن بنا کر یہاں دینی محنت کی۔ حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اپنی اصلاحی کوششوں سے سلطنت مغلیہ کی پٹڑی سے اتری ہوئی گاڑی کو از سرِنو لائن پر چڑھا دیا —— حضرت شیخ الاسلام بابا فریدالدین گنج شکرؒ، شیخ المشائخ حضرت زکریا ملتانیؒ، پیر صابر کلیری

اور سلطان دہلوی رحمہم اللہ تعالیٰ اور دوسرے ہزاروں بندگانِ خدا نے یہ محنت کی اور اب تک ایسے گدڑی پوش موجود ہیں جو یہ فرض انجام دے رہے ہیں۔ ان حضرات نے عقائد کی اصلاح کی، انسانی اعمال کو سنتِ نبویؐ کے سانچے میں ڈھالنے کی جد و جہد کی اور اخلاق و کردار کے لیے مصلح کا فریضہ سرانجام دیا۔۔۔ ہزاروں بتوں کے پجاری اور قبروں پر ماتھے رگڑنے والے، مورتیوں پر نیازیں چڑھانے والے، غیروں کی معاشرت کی دیکھا دیکھی چوٹی رکھنے والے، نکاحِ بیوگان کی مخالفت کرنے والے اور اس قسم کی قباحتوں کا شکار لوگ ان اہل اللہ کی محنت سے راہ راست پر آگئے۔ ان حضرات نے زندگی یوں گذاری اور اپنے پیچھے اپنا لٹریچر چھوڑ گئے جو آج بھی گم گشتہ راہ لوگوں کے لیے عظیم سرمایہ ہے۔ اس لٹریچر میں حضرت شیخ جیلانیؒ کی غنیۃ الطالبین اور الفتح الربانی۔ سید ہجویریؒ کی کشف المحجوب اور حضرت مجددؒ کے مکتوبات اور امام ولی اللہ کی تفہیمات، قول الجمیل اور ازالۃ الخفا وغیرہ آج بھی موجود ہیں جن کے ذریعہ عقائد و اعمال اور اخلاق و کردار کی اصلاح ہو سکتی ہے۔

## لیکن آہ!

کہ ہم نے ان بندگانِ عشق و محبت کے معاملہ میں اپنی بنیادی ذمہ داریوں کو بھلا دیا۔ ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے واضح ارشادات کے برعکس ان حضرات کی قبروں پر کروڑوں روپے خرچ کر دیئے، وسیع و عریض عمارات بنوائیں، قبے بنائے اور سونے کے دروازے لگا دیئے لیکن پیغمبر اسلام علیہ السلام نے پختہ قبر بنانے والوں پر لعنت بھیجی۔ مزارات پر جانے والی عورتوں کو مستحق لعنت قرار دیا۔ ہم نے عرسوں کے نام میلوں ٹھیلوں کا اہتمام کیا۔ خود لاہور میں سید علی ہجویری قدس سرہٗ کے عرس کے سلسلہ میں جو بدعات و خرافات ہوتی ہیں انہیں کوئی غیر مسلم دیکھ لے تو وہ ہمارے ایمان اور ہماری عقلوں کا ماتم کرے۔ غضب یہ ہے کہ سارا سال پانی والا دودھ گاہکوں کو دینے والے اس دن خالص دودھ کی نیاز چڑھا کر مطمئن ہو جاتے ہیں۔ نماز جیسے اہم فریضہ اور دیگر فرائض سے بے نیاز ہوکر چھوٹے بڑے ماتھے رگڑتے نظر آئیں گے۔ خدا کے بغیر غیروں سے مرادیں مانگی جاتی ہیں ہزاروں من روح کیوڑہ اور عرق گلاب مزارات کے غسل پر خرچ کر دیا جاتا ہے اور آوارہ منشوں کی ٹولیاں گلی گلی کوچہ کوچہ پھر کر ڈالی لیے لیے پھرتی ہیں اور چندے اکٹھے کرکے کام و دہن کی مکروہات سے تواضع کی جاتی ہے۔ جو شخص ان مکروہات پر ٹوکے وہ مجرم اور جو ان چیزوں کی سرپرستی کریں وہ اہلسنت و جماعت! میں پوری ذمہ داری کے ساتھ نام نہاد اہلسنت کے "علماء" سے اور خود حکومت سے درخواست کرونگا کہ وہ امت کو اس صورت حال سے بچائے۔ ان بزرگانِ دین نے جس جذبے اور انقلابی دین کے لیے دور دراز کا سفر کرکے محنت کی۔ اس دین کے نفاذ کا اہتمام کیا جائے اور ان اہل اللہ کی تعلیمات کی روشنی میں معاشرہ کی بہتری کا فرض سرانجام دیا جائے ورنہ یہ میلے ٹھیلے اور یہ بدعات و خرافات ہماری ہستی کو غارت کر دیں گی اور ہم دنیا میں بے ننگ و نام ہو کر رہ جائیں گے۔

اللہ تعالیٰ ہمیں اسوۂ محمدیہؐ پر عمل پیرا ہونے کی توفیق دے۔

واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین۔

مجلسِ ذکر

ضبط و ترتیب : حمزوی

# تقویٰ کا بنیادی تقاضا خوفِ خدا ہے

جانشین شیخ التفسیر حضرۃ مولانا عُبید اللہ انور مدظلہم

بعد از خطبہ مسنونہ :-

امّا بعد : فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم : بسم اللہ الرحمٰن الرحیم :-

یا ایہا الذین اٰمنوا ان تتقوا اللہ یجعل لکم فرقاناً و یکفر عنکم سیئاتکم و یغفر لکم واللہ ذوالفضل العظیم ۔

(صدق اللہ العظیم)

آیتِ متلو کا ترجمہ سماعت فرمایئے !

"اے ایمان والو ! اگر تم تقویٰ کی روش اختیار کروگے تو اللہ تم کو اپنے خاص فضل سے ایک امتیازی قوت اور امتیازی شان بخشے گا اور تم سے تمہاری برائیاں دور کر دے گا اور اللہ بڑا فضل کرنے والا ہے ۔"

گزشتہ مجلس ذکر میں اطمینانِ قلب کے سلسلہ میں چند گذارشات گوش گذار کی تھیں ۔ صحبتِ امروزہ میں تقویٰ کے متعلق مختصر طور پر بیان کروں گا ۔

## انبیاء کی وراثت

حجۃ الوداع کے موقع پر رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا :-

ترکت فیکم ثقلین لن تضلوا بعدی ما تمسکتم بہما کتاب اللہ و سنتی ( او کما قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم )

میں تمہارے درمیان دو بھاری اور بوجھل چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں ۔ جب تک تم انہیں مضبوطی سے تھامے رہوگے ہرگز گمراہ نہ ہوگے ۔

وہ دو بھاری اور بوجھل و وزنی چیزیں کیا ہیں ؟ کیا درہم و دینار ہیں ؟ محلات اور زر و جواہرات ہیں ؟ سرسبز و شاداب فصلیں اور پھلوں سے لدے ہوئے باغات ہیں ؟ نہیں ہرگز نہیں ۔ یہ اشیاء تو دنیاوی ساز و سامان ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ

نحن معشر الانبیاء لا نرث ولا نورث ۔

ہم انبیاء کا گروہ نہ خود کسی کے (مادی سامان کے) وارث بنتے ہیں نہ ہمارا کوئی وارث بنتا ہے ۔

اور ایک روایت میں آتا ہے :-

لا نرث درھماً ولا دیناراً ۔ ہم درہم و دینار کے وارث نہیں بنتے ۔

تو سوال یہ ہے کہ انبیا کی وراثت کیا ہے ؟ اس کا مختصر جواب یہ ہے جو اس روایت میں ہے ۔ العلماء ورثۃ الانبیاء ۔ علماء انبیاء کے وارث ہیں ۔ اشارہ ہے اس جانب کہ انبیاء کی وراثت مال و دولت نہیں "علم" ہے جس کے علماء وارث ہیں ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا علم کیا ہے ؟ حجۃ الوداع کے خطبہ میں اسی چیز کی صراحت کی گئی ہے کہ میں اپنی وراثت دو بوجھل چیزیں تمہارے

درمیان چھوڑے جا رہا ہوں جن کے حقیقی وارث تو علماء ہیں لیکن جب تک تم بھی علماء کی طرح ان کو مضبوطی سے تھامے رہو گے یعنی ان کے مطابق عمل کرتے رہو گے کبھی گمراہی اور ضلالت کے قعرِ مذلّت میں نہیں گر سکتے۔ وہ دو بوجھل چیزیں ایک اللہ کی کتاب ہے، دوسری میری سنّت ہے۔ گویا جب تک مومن کے ایک ہاتھ میں قرآن اور دوسرے میں سنتِ خیرالانامؐ کی مشعل ہو اور اس مشعل کی روشنی میں وہ چلتا رہے تو صراطِ مستقیم سے کبھی نہیں بھٹک سکتا۔

جب یہ بات واضح اور مبرہن ہو چکی کہ قرآنی اصول ہماری فوز و فلاح اور رشد و ہدایت کے ضامن ہیں تو کیوں نہ ان کے مطابق عمل کر کے دنیا میں سرخروئی اور آخرت میں کامرانی حاصل کی جائے۔

## تقوے کی حقیقت

ان قرآنی اصولوں میں سے ایک قانون اس آیت میں ذکر ہے جو میں نے تلاوت کی ہے اور جس میں تقویٰ اور اس کی برکات کا ذکر ہے۔

تقویٰ اصطلاح شریعت میں اپنے آپ کو گناہوں سے بچا کر پاکیزہ زندگی بسر کرنے کا نام ہے۔ تفصیلات کا وقت نہیں مختصر طور پر یوں سمجھئے کہ تقوے کے تین مدارج و مراتب ہیں جنہیں امام بیضاویؒ نے اپنی تفسیر میں تحریر کیا ہے۔

سب سے اوّل یہ ہے کہ

"نارِ جہنم سے ڈر کر اپنا دامن شرک و کفر سے بچائے رکھنا۔ اسی کا نام توحید خالص ہے۔ جس کو "کلمۃ التقویٰ" سے قرآن نے تعبیر کیا۔

دوسرا درجہ ہے:۔

ہر اس فعل یا ترکِ فعل سے اعراض و اجتناب کرنا جس میں معصیت اور گناہ ہو حتیٰ کہ صغیرہ گناہوں سے بھی پرہیز کرنا۔ شرع میں اسی کو تقویٰ کہتے ہیں۔

تیسرا درجہ اعلیٰ ترین تقویٰ کا ہے۔

کہ ہر اس چیز سے جو حق سے غافل کرنا چاہے بالکل لاتعلق رہنا اور حق سبحانہ کے ساتھ ظاہر و باطن میں دل بستگی رکھنا۔ اس اعلیٰ و افضل ترین تقویٰ کو قرآن نے ان الفاظ میں بیان کیا۔

یا ایھا الذین اٰمنوا اتقوا اللہ حق تقاتہٖ۔ اے ایمان والو! اللہ سے ایسا ڈرو کہ ڈرنے کا حق ادا کرو۔

اسلام میں عبادت کو ایک مرکزی حیثیت و مقام حاصل ہے لیکن عبادت کوئی بھی ہو جب تک اس کے اندر تقویٰ نہ ہو اللہ کے ہاں مقبول نہیں مردود ہے — قرآن میں اس کی بہت سی مثالیں موجود ہیں۔ کہ خداوند تمہاری نماز اور روزے، حج اور قربانی، خاندان اور قبیلے، خوبصورت و حسین شکلیں اور اعمال نہیں دیکھتا بلکہ وہ تو یہ دیکھتا ہے کہ کس عمل کی بنیاد تقویٰ پر ہے اور کون سا عمل عدم تقویٰ کی بنیاد پر ہے۔ جو عمل تقویٰ کی بنیاد پر ہو قبول کر لیتا ہے اور جو عدم تقویٰ کی بنیاد پر ہو اس کو رد کر دیتا ہے اس کی ایک مثال بیان کئے دیتا ہوں۔ مسجد بنانا یا اس کی تعمیر میں حسب استطاعت حصہ لینا موجبِ اجر و ثواب ہے۔ جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:۔

من بنى لله مسجداً بنى الله له بيتاً في الجنة۔ جو شخص اللہ کے لیے کوئی مسجد تعمیر کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں گھر بناتا ہے۔

تعمیر مسجد جیسا انتہائی خوبصورت عمل بھی جب تقویٰ کی بنیاد پر نہ ہو تو خداوند قدوس اس کو بھی پسند نہیں فرماتے۔ قرآن میں ایک مسجد کا ذکر ہے جسے مسجد ضرار کہا گیا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مسجد کو جلوا دیا۔ اس لیے کہ آپؐ کو بذریعہ وحی اطلاع دی گئی تھی کہ اس مسجد کی بنیاد تقویٰ پر نہیں ہے۔

## تقوے اور اس کے تقاضے

جب یہ بات واضح ہو چکی کہ ہر عمل میں اللہ کو تقویٰ پسند ہے تو تقویٰ کے جو تقاضے ہیں ان سے آگاہ ہونا بھی ضروری ہے تقویٰ کا سب سے بنیادی تقاضا خوف خداوندی ہے۔ اس کے علاوہ عدل و انصاف، ایفائے عہد، مخلوق کے حقوق کی پاسداری، صغیرہ و کبیرہ سے پرہیز، مشکوک اشیاء سے اجتناب، ظلم و ستم سے اعراض، ناپ تول میں کمی بیشی سے بچنا وغیرہ۔ ان کے علاوہ بھی بہت سے عمل ہیں جن کا شمار مشکل ہے۔

ہر معاملہ میں تقویٰ کا مرکزی تقاضا خوف خدا ہے اور جب ہر مومن کے دل میں خدا کا خوف پیدا ہو جائے تو معاشرہ کی اصلاح مشکل نہیں رہتی بلکہ خود بخود ہو جاتی ہے۔ جب ہر مسلمان یہ یقین بنا لے کہ میں نے اس زندگی کا خدا کو حساب دینا ہے۔ اور میرے ہر ہر عمل کے متعلق باز پرس ہوگی تو کیا وہ خدا و رسولؐ کے احکام کی حدود توڑے گا؟ فرائض و سنن میں غفلت برتے گا؟ مسجد کی بجائے میخانے کی سمت چلے گا؟ سود اور رشوت لے گا؟ جھوٹ اور دجل و فریب میں مبتلا ہوگا؟ کسی کا ظلماً حق چھینے گا؟ اکل حلال کی بجائے اکل حرام کھائے گا؟ ناپ تول میں کمی بیشی کرے گا؟ ان کے علاوہ دنیا بھر کی جتنی غلاظتیں اور برائیاں ہیں کیا ان میں سے کسی کا بھی ارتکاب کرے گا؟ یقیناً نہیں بالکل نہیں۔

آج معاشرہ میں بدی اور معصیت عروج پر ہے۔ دعوتِ گناہ کا بازار گرم ہے۔ اس کا صرف ایک سبب ہے کہ خوفِ خدا ہمارے دلوں سے نکل چکا۔ تقویٰ کی صفت سے ہم متصف نہیں رہے۔

دعا کریں کہ اللہ ہمیں تقویٰ کی صفت سے نوازے اور اپنا خوف ہمارے دلوں میں پیدا کر دے تاکہ جلوت و خلوت میں ہر آن ہمارے دل اس کے خوف سے لرزتے رہیں۔

و اٰخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین

اداریہ صـ۱۲ سے آگے

ہستی سے مٹ جائیں گے۔

اے حکمرانو! اے اہل علم! اور اے عوام اپنی اپنی ذمہ داریوں کو محسوس کرکے وقت کا دھارا بدل لو ورنہ وہ گھڑی دور نہیں، جب تم تماشا بن جاؤ گے اور یہ اس لیے کہ تم نے خدا کے دین کو تماشا بنایا اور دین کا مالک اپنی غیرت کی وجہ سے اس کا انتقام لے گا اور ضرور!

اے کاش ہماری آنکھیں کھل جائیں؟

علو ۲۹ صفر ۹۹

## بقیہ : اداریہ

خصائل و عادات سے محروم ہو جائیں گے جو ہمارا طرۂ امتیاز تھیں، جہاد اسلامی کا جوش و جذبہ فنا ہو جائے گا اور ہم بھیڑ بکریوں کی طرح کسی بھیڑئیے کا شکار ہو جائیں گے۔

آج ساری دینی عمارت سیاسی مصلحتوں کے تابع ہو کر رہ گئی ہے "اعلیٰ حضرت" کا قبیلہ جس نے دین کو محض کھانے پینے اور چند رسوم و رواج کا نام دے رکھا ہے اس سے قطع نظر اس ملک میں دین اسلام کے سچے خادم اور برصغیر میں مجددیؒ عزیمت و ولی اللّٰہیؒ فکر کے وارث نیز شہداء بالاکوٹ کے جذبہ حریت و استقلال کے پاسبان بھی اپنی ذمہ داریوں کو محسوس نہیں کر رہے وہ بھی کاغذی اور اشتہاری تنظیموں کے سہارے ملک میں زندہ رہنے کی مشق کر رہے ہیں لیکن یاد رکھیں جب تک ہم لوگ سروں پر کفن نہیں باندھیں گے، حالات کے طوفان سے نہیں ٹکرائیں گے اور یتیم مکہ و مہاجر بطحا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا طریق دعوت نہیں اپنائیں گے اس وقت تک ہم کامیاب نہیں ہو سکتے۔ آئیے رسم کر و فر کو خیرباد کہہ کر اپنے اسلاف کی سنت کو تازہ کریں صحراؤں اور بیابانوں کو قطع کرتے ہوئے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیل جائیں۔ راستہ کی مشکلات کو خندہ پیشانی سے برداشت کریں۔ بحر ظلمات میں گھوڑے دوڑانے کی رسم کہنہ کو تازہ کرکے دین اسلام کا پھریرا ہر طرف لہرائیں، لوگوں کو بتلائیں کہ دین کی حقیقت کیا ہے؟ محمد کریمؐ کا اسوہ کیا ہے؟ اور ہم خیر امت و "امت وسط" کہلانے کے کیونکر مستحق ہو سکتے ہیں؟ جب اس طرح اللہ کے سپاہی بن کر ہم گھروں سے نکلیں گے تو یقین کریں کہ خدائے ذوالجلال کی مدد و نصرت ہمارے ساتھ ہوگی بدعات و خرافات کا طوفان دم توڑ جائے گا۔ اللہ کے سوا غیروں کے پجاری اپنی موت آپ مر جائیں گے اور دین قیمّ کی رونق لوٹ آئے گی بصورت دیگر ہماری مجرمانہ غفلت و خاموشی ہمیں تباہ کرکے چھوڑ دیگی اور ہم ربّ محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی غصہ و جلال میں ڈوبی ہوئی نگاہ کا شکار ہو کر صفحۂ

(باقی ۱۱ پر)

# حضرت ابو العاصؓ

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے بڑے داماد

سیدنا ابو العاصؓ بن ربیع ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ کے حقیقی بھانجے تھے۔ آپ کا سلسلۂ نسب چھٹی پشت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی مل جاتا ہے۔ آپ کے والد ماجد حضرت ربیع اعلانِ اسلام سے پہلے ہی وفات پا گئے۔ حضرت ربیع کو شرک اور کافرانہ رسومات سے سخت ترین نفرت تھی۔ آپ اپنی قوم کی ان حرکات سے نالاں ہو کر عیسائی علماء کے پاس گئے اور ان کے دین میں شامل ہونے کی خواہش کی۔ لیکن عیسائی علماء نے ان کے جذبہ اور خلوص کو دیکھ کر ان کو صاف صاف بتا دیا کہ عیسائی قوم خود اپنے دین اور اصولوں سے ہٹ چکی ہے اس لیے اگر گمراہ ہونا ہے تو ہماری قوم میں شامل ہو جاؤ۔ اس کے بعد وہ یہودی علماء کے پاس گئے اور ان سے بھی اپنی اسی خواہش کا اظہار کیا۔ لیکن وہاں سے بھی جواب ملا کہ اگر خدا کے غضب میں آنا ہے تو یہودی ہو جاؤ۔ لہٰذا حضرت ربیع ہر طرف سے مایوس ہو کر اپنے گھر لوٹ آئے اور اللہ کی جناب میں درخواست کی کہ یا اللہ میں نہیں جانتا کہ صحیح دین کیا ہے، لیکن میں شرک اور کفر سے بیزار ہوں اور صرف تجھ ہی کو خالق و مالک جانتا ہوں اور اسی عقیدے پر ان کا انتقال ہو گیا۔ سیدنا ابو العاص نے اپنے والد حضرت ربیع کے انتقال کے بعد ان کا کاروبار خود سنبھال لیا اور اپنے باپ کی طرح ہمیشہ شرک اور جاہلانہ رسومات سے حتی الامکان پہلوتہی کی۔

سیدنا ابو العاص کی نیکی اخلاق، دیانت، شرافت، امانت اور بہادری کا پورے مکہ میں شہرہ تھا، اور ہر شخص چاہتا تھا کہ وہ اپنی لڑکی اس شریف النفس انسان کے عقد میں دے دے تاکہ نہ صرف اس کی بیٹی ساری عمر آسائش و آرام میں بسر کرے بلکہ اس کی اپنی عزت میں بھی چار چاند لگ جائیں۔ لیکن حضرت ابو العاصؓ اپنی خالہ ام المؤمنین حضرت خدیجہؓ اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت مانوس تھے اور یہی وجہ تھی کہ انھوں نے بڑے بڑے سرداروں اور متمول لوگوں کو ٹھکرا کر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی میں آنا پسند فرمایا۔

سیدنا ابو العاص کا مکہ کے معزز ترین لوگوں میں شمار ہوتا تھا۔ آپ کی تجارت مدینہ منورہ اور دوسرے علاقوں تک پھیلی ہوئی تھی۔ آپ بہت نیز بھی تھے۔ اس لیے غرباء خصوصاً ان کے قبیلہ بنو امیہ کے لوگ ان سے بے حد محبت کرتے تھے۔ اور ان کے ایک ادنیٰ اشارہ پر اپنی جان قربان کر دینے کو فخر سمجھتے تھے۔ آپ بھی اپنی بے پناہ بہادری کے باعث مکہ میں "شیر دل" کے لقب سے پکارے جاتے تھے۔ اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب سے بڑے امین سمجھے جاتے تھے۔ چنانچہ اکثر لوگ اپنی امانتیں ان کے پاس ہی رکھواتے تھے۔ اور یہی وہ خوبیاں اور کمالات تھے جن سے متاثر ہو کر سرکار

دو عالم نے اپنی سب سے بڑی اور عزیز ترین بیٹی حضرت زینبؓ کا نکاح حضرت ابوالعاص سے کر دیا تھا - حضرت ابوالعاصؓ نے اس شادی کو آخر عمر تک اس قدر عمدگی سے نبھایا کہ اکثر آنحضرتؐ فرمایا کرتے تھے کہ ابوالعاص نے دامادی کا حق ادا کر دیا - ان زن و شوہر میں کبھی ناچاکی یا بدمزگی کا موقع نہیں آیا - یہاں تک کہ ان کی محبت پورے عرب میں ضرب المثل بن گئی - اور جب کبھی کسی خاوند اور بیوی کی محبت اور بہتر سلوک کا ذکر ہوتا تو لوگ بے ساختہ کہہ اٹھتے کہ یہ تو زینبؓ اور ابوالعاصؓ بن گئے -

جب نبیؐ اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اعلانِ نبوّت فرمایا تو سیدہ خدیجہؓ کے ساتھ سیدّہ زینبؓ بھی ایمان لا کر اسلام میں داخل ہو گئیں - مکہ کے سردار ابولہب ، ابوجہل اور عبدِ مناف وغیرہ حضرت ابوالعاصؓ کے پاس پہنچے اور ان سے درخواست کی کہ کیونکہ زینبؓ بنت محمد (صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم) نے اسلام قبول کر لیا ہے لہٰذا تم ان کو طلاق دے دو اور ان سے علیحدگی اختیار کر لو ہم اس کے عوض تم کو خوبصورت ترین ، کمسن اور سلیقہ مند لڑکی تمہارے نکاح میں دلانے کے لیے تیار ہیں - لیکن حضرت ابوالعاص نے ان کو صاف جواب دیا کہ میں سیدّہ زینب کے اخلاق و آداب پر سارے عالم کی عورتوں کو قربان کر سکتا ہوں لیکن سیدّہ کو نہیں چھوڑ سکتا -

مشرکین نے سوال کیا کہ کیا تم بھی مسلمان ہو گئے ہو - فرمایا ، نہیں - لیکن جس طرح مجھے اپنے مذہب پر قائم رہنے کا اختیار ہے - اسی طرح سیدّہ زینب کو بھی اسلام قبول کرنے اور اس پر قائم رہنے کا پورا پورا حق حاصل ہے - وہ میرے عقیدے میں خلل انداز نہیں ہو سکتیں اور اسیطرح میں بھی انہیں ان کے پسندیدہ مذہب سے علیحدہ ہونے پر جبر نہیں کر سکتا - اس جواب پر مشرکین مکہ طیش میں آ گئے اور کہا کہ ہم اس کو برداشت نہیں کر سکتے کہ ہمارے کسی ساتھی کے ہاں مسلمان بیوی ہو - لیکن حضرت ابوالعاص نے کہا کہ تم لوگوں کی پرواہ نہیں کرتا ، تم سے جو ہو سکے کر لو میں اور میرا قبیلہ مقابلہ کے لیے تیار ہے - کفار مجبوراً مایوس لوٹ گئے کیونکہ حضرت ابوالعاص سے جنگ کفار و مشرکین مکہ میں آپس میں خانہ جنگی کا سبب بن سکتی تھی - کیونکہ سیدّہ زینبؓ اس وقت اپنے میکے یعنی سرکارِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کے گھر گئی ہوئی تھیں لہٰذا حضرت ابوالعاص نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوئے اور سیدّہ زینب کو ساتھ بھیجنے کی درخواست کی - نبیؐ اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا کہ بیٹے تمہیں معلوم ہے کہ زینبؓ نے اسلام قبول کر لیا ہے - حضرت ابوالعاص نے جواب دیا مجھے معلوم ہے اس پر مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے - آنحضرت نے فرمایا کہ مشرکینِ مکہ تمہیں پریشان کریں گے - لیکن سیدّنا ابوالعاص نے جواب دیا ، آپ فکر نہ کریں میں ان سے بھگت لوں گا - چنانچہ ان کے اطمینان دلانے پر آنحضرت (صلّی اللہ علیہ وسلّم) نے سیدّہ زینبؓ کو ان کے ساتھ بھیج دیا -

جب مشرکینِ مکہ نے آنحضرت اور ان کے ساتھیوں کا (جو اسلام لے آئے تھے) مقاطعہ کیا اور شعب بنو ہاشم (جو بعد میں شعب ابی طالب کے نام سے موسوم ہوا) میں سب پناہ گزین ہو گئے تو حضرت ابوالعاص رات کے اندھیرے میں گدھے پر سامان خورد و نوش لاد کر اس گدھے کو شعب بنو ہاشم میں ہانک دیا کرتے تھے - اور اگر کوئی شخص دیکھ لیتا اور اعتراض کرتا تو آپ فرماتے کہ وہاں میری بیوی بھی ہے اور میں اس کو بھوکا نہیں دیکھ سکتا - چنانچہ اس سامان سے مسلمانوں کو کچھ نہ کچھ غذا

مہیا ہو جاتی اور مقاطعہ کے مصائب میں کمی آ جاتی تھی۔

مکہ معظمہ میں مسلمانوں کے علاوہ تین قسم کے لوگ تھے۔ ایک وہ جو مسلمانوں کے سخت مخالف تھے اور مسلمانوں اور اسلام کو نیست و نابود کر دینا چاہتے تھے اور دوسرے غیر جانبدار قسم کے لوگ گو وہ ساتھ تو مشرکین مکہ کا ہی دیتے تھے لیکن خود شدید مخالف نہیں تھے۔ اور تیسرے وہ لوگ جو بظاہر مسلمان تو نہیں ہوئے تھے لیکن نہایت حکمت اور عقلمندی سے مسلمانوں کو کفار کے مظالم سے بچاتے تھے۔ تیسری قسم کے ان لوگوں میں حضرت عباسؓ (آنحضرتؐ کے چچا) اور حضرت ابوالعاصؓ بھی شامل تھے۔ چنانچہ جب بھی مشرکین مکہ مسلمانوں پر ظلم و ستم کرتے یہ آڑے آجاتے اور مختلف طریقوں سے ان کی حفاظت کرتے۔

چنانچہ ایک مرتبہ جب حضرت ابوذر غفاریؓ ایمان لائے اور جذبہ توحید سے سرشار ہو کر خانہ کعبہ میں جا کر اعلان اسلام کیا تو مشرکین مکہ ان پر ٹوٹ پڑے اور قریب تھا کہ وہ ہلاک ہو جائیں، لیکن فوراً ہی حضرت عباسؓ نے پہنچ کر ان کی جان بچائی اور مشرکین کو ڈرایا کہ یہ جس قبیلہ کا سردار ہے اگر یہ ہلاک ہو گیا تو تمہاری تجارت کا راستہ بند ہو جائے گا۔ اور اسی طرح کے بیشمار واقعات ہیں جو احادیث اور تواریخ میں ملتے ہیں۔ چنانچہ یہ لوگ جو دلوں میں اسلام کی محبت لیے ہوئے تھے مسلمانوں کی اعانت اور حفاظت کرتے تھے۔

جنگِ بدر میں جب اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو کامیابی عطا فرمائی اور دوسرے لوگوں کے ساتھ سیدنا عباس، سیدنا عقیل اور سیدنا ابوالعاص بھی قید ہو گئے تو سرکارِ دو عالمؐ نے اس شرط پر کہ سیدہ زینبؓ کو مدینہ بھجوا دیں حضرت ابوالعاص کو رہائی عطا فرما دی۔ حضرت ابوالعاصؓ نے حسب وعدہ سیدہ زینب کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس مدینہ منورہ بھجوا دیا۔

ایک مرتبہ جب حضرت ابوالعاص سامان تجارت لے کر جا رہے تھے تو مدینہ کے قریب مسلمانوں نے حملہ کر کے ان کا سامان چھین لیا۔ حضرت ابوالعاص نے مدینہ پہنچ کر سیدہ زینب سے پناہ چاہی انہوں نے اعلان کر دیا کہ میں نے سیدنا ابوالعاص کو پناہ دیدی ہے۔ چنانچہ مسلمانوں نے ان کا سارا مال واپس کر دیا۔ اس کے بعد حضرت ابوالعاص مکہ تشریف لے گئے تمام لوگوں کی امانتیں واپس کیں اور باقاعدہ اسلام کا اعلان کر کے مدینہ ہی میں مستقل قیام پذیر ہو گئے اور باقی تمام زندگی اسلام کے مخالفین کے ساتھ جنگ اور جہاد میں بسر کی۔ چنانچہ بیعت رضوان میں بھی آپ موجود تھے۔ اور اس طرح جنت کی گارنٹی اور اللہ کی رضامندی بھی حاصل کی۔

حضرت ابوالعاص کے دو بچے ایک لڑکا جن کا نام علی تھا اور ایک لڑکی جن کا نام امامہ تھا سیدہ زینب کے بطن مبارک سے پیدا ہوئے۔ یہ دونوں بچے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو بہت محبوب تھے اور ان دونوں کی پرورش اور تربیت میں زیادہ حصہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی ہے۔ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ ایک خوبصورت ہار نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تحفہ میں آیا۔ آپ نے فرمایا کہ میں یہ ہار اپنے اہل بیت میں سے اس کو دوں گا جو مجھے سب سے زیادہ محبوب ہے۔ سب کا خیال تھا کہ یہ ہار حضرت عائشہ کو ملے گا۔ لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ ہار سیدہ امامہ کے گلے میں پہنا دیا۔ اسی طرح حضرت علی بن ابو العاصؓ سے بھی آپ کو بے حد محبت تھی۔ اور وہ زیادہ تر آپ کے گھر میں ہی رہتے تھے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے

(بقیہ ۲۱ پر)

# ایران کے بعد

## کس کے گھر جائے گا طوفانِ بلا اسکے بعد

حضرت مولانا محمد اسحٰق صدیقی سندیلوی دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ کی شہرۂ آفاق درسگاہ کے شیخ التفسیر رہ چکے ہیں اور آج کل حضرت السید العلام بنوری قدس سرہ کی یادگار "جامعۃ علوم الاسلامیہ" میں دعوت و ارشاد کے شیخ و استاد ہیں۔ موصوف نے ایران کی صورت حال پر قلم اٹھایا ہے۔ موصوف کی علالت کے پیش نظر مضمون قدرے تاخیر سے پہنچا ہے لیکن بہرحال اب بھی تازہ ہے اور غور و فکر کا متقاضی! اور اپنے وسیع تر تجربات کے پیش نظر حالات کا نیا، فروزاں اور فکر انگیز تجزیہ کیا ہے۔ یہ باتیں ٹھنڈے دل و دماغ سے سوچنے کی ہیں اور اسی نقطہ نظر سے ہم شائع کر رہے ہیں۔ اختلاف رائے کا حق دنیا میں ایک مسلم حقیقت ہے اور اس سلسلہ میں ہم ہر کسی کو دعوتِ غور و فکر دیں گے۔ واللہ علی ما نقول وکیل۔ (ادارہ)

افغانستان کے انقلاب کے بعد ایران میں خلفشار شروع ہوا۔ اور جو خبریں آ رہی ہیں وہ اگر مبالغہ آمیز نہیں ہیں تو ایران میں بادشاہت کا خاتمہ چند روز کی بات ہے ——— اس شورش کے قائدین میں اس وقت سب سے پیش پیش مولوی آیت اللہ خمینی ہیں جو فرانس میں بیٹھے ہوئے "اسلامی نظام" کا نعرہ لگا رہے ہیں۔ اس نعرہ کے لیے سرزمین فرانس کا انتخاب بہت تعجب خیز ہے۔ اگر انہیں مکہ و مدینہ زادھما اللہ شرفاً سے بوجہ شیعیت لگاؤ نہ تھا تو اپنے عقیدے کے مطابق کربلا میں بیٹھ کر یہ آواز بلند کرتے۔ فرانس کے عشرت کدے کو انہوں نے اس کے لیے کیوں منتخب کیا؟ ایران میں ان کے پیرو گولیاں کھا رہے ہیں اور وہ ائرکنڈیشنڈ بنگلے میں بیٹھے ہوئے بیانات دے رہے ہیں ——— مزید تعجب اس پر ہوتا ہے کہ جب حکومت فرانس نے انہیں حکومتِ ایران کے خلاف سخت اور اشتعال انگیز بیانات سے منع کیا تو انہوں نے اپنے مذہب کی تعلیم یعنی "تقیہ" کو نظرانداز کر کے بہت جرأت اور صفائی کے ساتھ اس حکم کو ماننے سے انکار کر دیا ——— ایک مبصر کو صاف نظر آتا ہے کہ یہ ممانعت اور انکار صرف ایک ڈرامہ تھا۔ جو دنیا کو غلط فہمی میں مبتلا کرنے کے لیے کھیلا گیا تھا۔ ورنہ خمینی صاحب کی پشت پناہی کرنے والی طاقت کی مخالفت کرنے کی ہمت حکومت فرانس میں بھی نہیں۔

### اسباب شورش

امریکہ کے فارسی بولنے والے طلبار کی طرف سے ایک کتابچہ ۲۳ رمئی ۱۹۷۸ء کو شائع ہوا جس میں خمینی صاحب کا ایک انٹرویو درج ہے اس میں انہوں نے: اپنی تحریک کے مندرجہ ذیل اسباب بیان کئے ہیں :-

